گپتا دھوتی کا پلا نہایت نفاست سے ایک انگلی میں سنبھالے، ذرا پیچھے ان کی بی بی سرخ کنارے والی سفید ساڑی پہنے، پھر پانچوں کی پانچوں لڑکیاں سیدھے سیدھے بال کندھوں پر بکھرائے چلی جارہی ہیں۔ ہوا خوری کرنے۔ افوہ کیا ٹھکانا تھا بھلا بس ہر بنگالی گھرانے میں لڑکیوں کی یہ فوج دیکھ لو۔ ہیم کرن کو ڈاکٹر سین گپتا سے بڑی ہمدردی تھی۔ کھیم کی ان سب سے بہت گھٹتی تھی۔ خصوصاً مونديرا سے۔ اور اسکول کے ڈرامے کے دنوں میں تو بس کھیم اور مونديرا ہی سب پر چھائی رہتیں۔ کیا کیا ڈرامے مہادیوی کنیا پاٹھ شالا نے نہ کر ڈالے...... ''نل دم ینتی'' ...... اور ''شکنتلا ہریش چند'' اور ''راج رانی میرا'' اور اوپر سے ڈانس الگ...... گرما بھی ہو رہا ہے کہ ''آ تیرے گنگا پار تیرے جمنا بیچ میں ٹھاڑے ہیں نندلال......'' اور آپ کا خدا بھلا کرے رادھا کرشنا ڈانس بھی لیجئے کہ میں تو گردھر آگے ناچوں گی...... جی ہاں اور وہ گگری ناچ بھی موجود ہے کہ چلو چلو سکھیاری چلو پنگھٹ بھروا پانی ...... اور ساتھ ساتھ مونديرا سین گپتا ہے کہ فراٹے سے ہارمونیم بجارہی ہے۔

ایسے ہونے کو تو مسلمانوں کا بھی ایک اسکول تھا۔ انجمنِ اسلام گرلز اسکول وہاں یہ سب ٹھاٹھ کہاں۔ بس بارہ وفات کی بارہ وفات میلاد شریف ہو جایا کرتا۔ اور اس میں کھڑے ہوکر لڑکیوں نے خاصی بے سری آوازوں میں پڑھ دیا۔

''تم ہی فخر انبیاء ہو۔ یا نبی سلام علیک...... چلیئے قصہ ختم۔ ایک مرتبہ ایک سرپھری ہیڈ مسٹرس جو نئی نئی لکھنؤ سے آئی تھی۔ ''روپ متی باز بہادر'' خواتین کے سالانہ جلسے میں اسٹیج کروایا تو جناب عالی لوگوں نے اسکول کے پھاٹک پر پکٹنگ کرڈالی۔ اور روزنامہ ''صدائے حق'' نے پہلے صفحہ پر جلی حروف میں شائع کیا۔

''ملت اسلامیہ کی غیرت کا جنازہ گرلز اسکول کے اسٹیج پر نکل گیا۔''

''مسلمانو! تم کو خدا کے آگے بھی جواب دینا ہوگا۔ بنات اسلام کو رقص وسرود کی تعلیم۔ اسکول کو بند کرو'' (یہ سب قصے کھیم کی مسلمان سہیلی کشوری اسے سنایا کرتی تھی جو پڑوس میں رہتی تھی) صدر اعلیٰ کے چبوترے کے آگے والے مکان میں وہ اسلامیہ گرلز اسکول میں پڑھتی تھی۔ اس کا بڑا بھائی اصغر عباس، سریَن اور رما کانت کے ساتھ ہاکی کھیلنے آیا کرتا تھا۔ ویسے پڑھتے وہ لوگ بھی الگ الگ تھے۔ سریَن اور رما کانت ڈی۔ اے۔

सात बरस होने को आए थे और तब से वह मैके ही में रहती थीं लेकिन मुहल्ले पर उनका रोब था क्योंकि वह इलाहाबाद रायज़ादों की बहू थीं ...... दूसरे यह कि यह फ्राक का फ़ैशन डाक्टर सेन गुप्ता के हां से चला था, डाक्टर सेन गुप्ता ज़िला के सिविल अस्पताल के असिस्टेंट सर्जन थे और अस्पताल से मुलहिक़[1] उन के पीले रंग के उजाड़ से मकान के सामने उनकी पांचों बेटियां रंग बिरंगे फ्राक पहने दिन भर ऊधम मचाया करतीं। शाम होती तो आगे आगे डाक्टर सेन गुप्ता धोती का पल्ला निहायत नफ़ासत[2] से एक उंगली में संभाले, ज़रा पीछे उन की बीवी सुर्ख़ किनारे वाली सफ़ेद साड़ी पहने, फिर पांचों की पांचों लड़कियां सीधे सीधे बाल कंधों पर बिखराए चली जा रही हैं हवा ख़ोरी करने। उफ़्फ़ोह, क्या ठिकाना था भला बस हर बंगाली के घराने में लड़कियों की यह फ़ौज देख लो। हेम किरन को डाक्टर सेन गुप्ता से बड़ी हमदर्दी थी, खेम की इन सब से बहुत घुटती थी, ख़ुसूसन मुंदेरा से। और स्कूल के ड्रामें के दिनों में तो बस खेम और मुंदेरा ही सब पर छाई रहतीं, क्या क्या ड्रामें महादेवी कन्या पाठ शाला ने न कर डाले ...... "नल दमैंती" ...... और "शकुंतला हरीश चंद" और "राज रानी मीरा" ...... और ऊपर से डांस अलग ...... गरमा भी हो रहा है कि "आ तेरे गंगा पार तेरे जमना बीच में ठाड़े हैं नंदलाल......" और आप का ख़ुदा भला करे राधा कृष्णा डांस भी लीजिये कि मैं तो गिरधर आगे नाचूंगी ......जी हां— और वह गगरी नाच भी मौजूद है कि चलो-चलो सखियारी चलो पनघट भरवा पानी ...... और साथ साथ मुंदेरा सेन गुप्ता है कि फ़र्राटे से हारमूनियम बजा रही है।

ऐसे होने को तो मुसलमानों का भी एक स्कूल था, अंजुमने इस्लाम गर्लज़ स्कूल, वहां यह सब ठाठ कहां......बस बारह वफ़ात की बारह वफ़ात, मीलाद शरीफ़ हो जाया करता। और इसमें खड़े हो कर लड़कियों ने ख़ासी बे-सुरी आवाज़ों में पढ़ दिया।

"तुम ही फ़ख़्रे अंबिया हो, या नबी सलामो अलैक" ..................

चलिए क़िस्सा ख़त्म, एक मरतबा एक सरफ़िरी हेड मिसट्रेस जो नई नई लखनऊ से आई थीं "रूप मती बाम बहादुर" ख़वातीन के सालाना जलसे में स्टेज करवा दिया तो जनाबे आली लोगों ने स्कूल के फाटक पर पकटिंग कर डाली...........

1. मिला हुआ 2. सफ़ाई

وی۔ کالج میں تھے۔ اصغر عباس فیض اسلام کنگ جارج انٹر کالج میں۔

''کیوں ری۔ ایف اے کرنے کہاں جائے گی۔ جولائی آرہی ہے۔ بنارس جائے گی یا لکھنؤ......؟'' ڈاکٹر آفتاب رائے نے چوکے میں بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

اب یہ ایک ایسا ٹیڑھا اور اچانک سوال تھا۔ جس کا جواب دینے کے لیے کھیم وتی ہرگز تیار نہ تھی۔ دونوں جگہوں سے متعلق اسے کافی انفرمیشن حاصل تھی لیکن دوٹوک فیصلہ وہ فی الحال کسی ایک کے حق میں نہ کرسکتی تھی۔ بنارس میں ایک تو یہ کہ چوڑیاں بہت عمدہ ملتی تھیں۔ لیکن لکھنؤ کو بھی بہت سی باتوں میں فوقیت حاصل تھی۔ مثلاً سنیما تھے اور دس سنیماؤں کا ایک سنیما تو خود مہیلا ودیالہ تھا۔ جہاں اسے بھیجنے کا تذکرہ ماما نے کیا تھا۔ پردہ غالباً اسے بہر صورت ہر جگہ کرنا تھا۔ تانگے پر پردہ یہاں بھی ہیم کرن اپنے اور اس کے لیے بندھواتی تھیں۔ اور ماما جو اتنا بڑا ڈنڈا ایسے سر پر جو موجود تھے۔

یہ ماما اس کے آج تک پلّے نہ پڑے۔ ولایت سے ان گنت ڈگریاں لے آئے تھے۔ یونی ورسٹی میں پروفیسری کرتے تھے۔ تاریخ پر کتابیں لکھتے تھے۔ فارسی میں شعر کہتے تھے۔ چوں چوں کے مربّہ تھے کھیم کے ماما۔

رہے رما کانت اور سرین، تو رما کانت تو شاعر آدمی تھا۔ سارے مقامی شاعروں میں جاکر دو غزلیں سہ غزلیں پڑھ ڈالتا۔ اور حضرت ناشاد جونپوری کے نام نامی سے یاد کیا جاتا۔ سرین اس کے برعکس بالکل انجینئر تھا۔ اس سال وہ بھی انٹر کر کے بنارس انجینئرنگ کالج چلا جائے گا۔ باقی کے سارے کنبے برادری کے بہن بھائی یوں ہی بکواس تھے۔ اس سلسلے میں اس کی گوئیاں کشوری یعنی کشور آرا بیگم کے بڑے ٹھاٹھ تھے۔ اس کے بے شار رشتے کے بھائی تھے۔ اور سب ایک سے ایک سورما۔ یہاں کسی کے سورما پنے کا سوال ہی نہ پیدا ہوتا۔ کسی نے آج تک اس سے یہ نہ کہا کہ چل کھیم تجھے سرکس یا نوٹنکی ہی دکھلا دیں۔ (نوٹنکی کے دنوں میں رسویا تک لہک لہک کرگاتا ......اب یہی ہے میں نے ٹھانی...... لاؤں گا نوٹن کی رانی) کہاں کشوری کے ماجد بھائی ہیں تو اس کے لیے لکھنؤ سے چوڑیاں لیے چلے آتے ہیں۔ اکرام بھائی ہیں تو کشوری ان کے لیے جھپا جھپ پل اوور بن رہی ہے۔ اشفاق بھائی ہیں۔ تو کشوری کو بیٹھے انگریزی شاعری پڑھا رہے ہیں۔ ان

और रोज़नामा "सदाए हक़" ने पहले सफ़्हा पर जली हुरूफ़ में शाये किया।

"मिल्लत इस्लामिया की ग़ैरत का जनाज़ा, गर्ल्ज़ स्कूल के स्टेज पर निकल गया"

"मुसलमानो! तुम को ख़ुदा के आगे भी जवाब देना होगा। ........... बिनाते इस्लाम को रक़्सो सुरूद की तालीम........... स्कूल को बन्द करो......" (यह सब क़िस्से खेम की मुसलमान सहेली किश्वरी उसे सुनाया करती थी जो पड़ोस में रहती थी।) सदरे आला के चबूतरे के आगे वाले मकान में वह इस्लामिया गर्ल्ज़ स्कूल में पढ़ती थी। उसका बड़ा भाई असग़र अब्बास, सरीन और रमा कान्त के साथ हॉकी खेलने आया करता था। वैसे पढ़ते वह लोग भी अलग अलग थे। सरीन और रमा कान्त डी. ए. वी. कॉलेज में थे। असग़र अब्बास फ़ैज़े इस्लाम किंग जॉर्ज इन्टर कॉलेज में।

"क्यों री ........... एफ़. ए. करने कहां जाएगी। जुलाई आ रही है। बनारस जाए गी या लखनऊ ........... ?" डाक्टर आफ़ताब राय ने चौके में बैठते हुए सवाल किया। अब यह एक ऐसा टेढ़ा और अचानक सवाल था जिस का जवाब देने के लिए खेमवती हरगिज़ तैयार न थी। दोनों जगहों से मुतअल्लिक़ उसे काफ़ी इन्फ़ारमेशन हासिल थी लेकिन दो टूक फ़ैसला वह फ़िलहाल किसी एक के हक़ में न कर सकती थी। बनारस में एक तो यह कि चूड़ियां बहुत उमदा मिलती थीं लेकिन लखनऊ को भी बहुत सी बातों में फ़ौक़ियत[1] हासिल थी। मसलन सिनेमा थे और दस सिनेमाओं का एक सिनेमा तो ख़ुद महिला विद्यालय था। जहां उसे भेजने का तज़केरा मामा ने किया था। पर्दा ग़ालेबन उसे बहर सूरत हर जगह करना था। तांगे पर पर्दा यहां भी हेमकिरण अपने और उसके लिए बंधवाती थीं। और मामा जो इतना बड़ा डण्डा ऐसे सर पर जो मौजूद थे।

यह मामा उसके आज तक पल्ले न पड़े। विलायत से अनगिनत डिग्रियां ले आए थे। युनिवर्सिटी में प्रोफ़ेसरी करते थे। तारीख़ पर किताबें लिखते थे। फ़ारसी में शेर कहते थे। चूं चूं के मोरब्बा थे खेम के मामा।

रहे रमाकान्त और सरीन। तो रमाकान्त तो शायर आदमी था। सारे मक़ामी मुशायरों में जाकर दो ग़ज़ले सह ग़ज़ले पढ़ डालता। और हज़रत नाशाद जौनपुरी के नामे नामी से याद किया जाता था। सुरीन उसके बरअक्स[2] बिल्कुल

1. महत्ता 2. विपरीत

بھائیوں اور کھیم کے بھائیوں میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ کہاں کی چوڑیاں اور پلی اوور۔ یہاں تو جوتیوں میں دال بٹتی تھی۔

ہیم کرن کو گھر کے کام دھندوں ہی سے فرصت نہ ملتی۔ آفتاب رائے ان کے لیے بڑا سہارا تھے۔ وہ ہر تیسرے چوتھے مہینے لکھنؤ سے آ کر مل جاتے۔ رہنے والے ان کے بھیّن صاحب جون پور ہی کے تھے۔ پر یہاں ان کی کسی سے ملاقات نہ تھی۔ ''ضلع کے رؤسا اور مقامی عمائدین شہر'' میں ان کا شمار تھا۔ پر آپ کا خیال اگر یہ ہے کہ ڈاکٹر آفتاب رائے جون پور کے ان معززین کے ساتھ اپنا وقت خراب کریں گے تو آپ غلطی پر ہیں۔ حکام سے ان کی کبھی نہ بنی۔ انٹلکچو یَل آدمی تھے۔ ان سول سروس اور پولیس والوں سے کیا دماغ سوزی کرتے۔ جگن ناتھ جین آئی۔ سی۔ ایس جب نیا نیا حاکم ضلع ہو کر آیا تو اس نے کئی بار ان کو کلب میں بلا بھیجا۔ پر یہ ہرگز نہ گئے۔ رئیس الدین کاظمی ڈسٹرکٹ اینڈ سشن جج نے دعوت کی، اس میں بھی نہ پہنچے۔ اور تو اور ولایت جاتے وقت مسٹر چارلس مارٹن نے کوئن وکٹوریہ گورنمنٹ انٹر کالج کی پرنسپل شپ پیش کی۔ لیکن کھیم کے ماما نے اسے بھی رد کر دیا۔ یوں تو خیر کانگریسی وانگریسی ہونا کوئی خاص بات نہیں۔ شہر اور قصبہ جات کا ہر ہندو جو سرکاری ملازم نہ تھا۔ گھر پر ترنگا لگا تا تھا، اور ہر مسلمان کے اپنے دسیوں مشغلے تھے۔ احرار پارٹی تھی۔ شیعہ کانفرنس تھی۔ ڈسٹرکٹ کانگریس کمیٹی میں مسلمان بھرے ہوئے تھے۔ مسلم لیگ کا تو خیر اس وقت کسی نے نام بھی نہ سنا تھا۔ پر بہت سے مسلمان اگر انصاف کی پوچھیئے تو کچھ نہ تھے یا شاعری کرتے تھے یا مجلسیں پڑھتے تھے۔

تو کہنے کا مطلب یہ کہ کوئی ایسی تشویشناک بات نہ تھی۔ پر ڈاکٹر آفتاب رائے کی زیادہ تر لوگوں سے کبھی نہ پٹی۔ ارے صاحب یہاں تک سنا گیا ہے کہ ہری پورہ کانگریس کے موقع پر انھوں نے سب کو کھری کھری سنا دیں۔ گو یہ راوی کو یاد نہیں کہ انھوں نے کیا کہا تھا۔

ضلع کی سوسائٹی جن عناصر پر مشتمل تھی، ان سے ڈاکٹر آفتاب رائے کوسوں دور بھاگتے تھے۔ وسط شہر میں مہاجنوں، ساہوکاروں اور زمینداروں کی اونچی حویلیاں تھیں۔ یہ لوگ سرکاری فنڈوں میں ہزاروں روپیہ چندہ دیتے، اسکول کھلواتے۔ مشاعرے اور دنگل

इन्जिनियर था। इस साल वह भी इन्टर करके बनारस इन्जिनियरिंग कॉलेज चला जाएगा। बाक़ी के सारे कुम्बे बिरादरी के बहन भाई यूंही बकवास थे। इस सिलसिले में उसकी गोय्यां किश्वरी यानी किश्वर आरा बेगम के बड़े ठाठ थे।

उसके बेशुमार रिश्ते के भाई थे। और सब एक से एक सूरमा। यहां किसी के सूरमा-पने का सवाल ही न पैदा होता था। किसी ने आज तक उससे यह न कहा कि चल खेम तुझे सर्कस या नौटंकी ही दिखलादें। ( नौटन्की के दिनों में रसोइया तक लहक लहक कर गाता ......अब यही है मैंने ठानी...... लाऊंगा नौ टन की रानी) ...... कहां किश्वरी के माजिद भाई हैं तो उसके लिए लखनऊ से चूड़ियां लिए चले आते हैं। इकराम भाई हैं तो किश्वरी उन के लिए छपा छप पुलओवर बुन रही है। अशफ़ाक़ भाई हैं तो किश्वरी को बैठे अंग्रेजी शायरी पढ़ा रहे हैं। उन भाईयों और खेम के भाईयों में ज़मीन आसमान का फ़र्क़ था। कहां की चूड़ियां और पुल ओवर। यहां तो जूतियों में दाल बटती थी।

हेमकिरण को घर के काम धंधों ही से फ़ुरसत न मिलती। आफ़ताब राय उनके लिए बड़ा सहारा थे। वह हर तीसरे चौथे महीने लखनऊ से आकर मिल जाते। रहने वाले उनके भय्यन साहब जौनपूर ही के थे। पर यहां उन की किसी से मुलाक़ात न थी। ''ज़िला के रोऊसा[1] और मक़ामी अ़माएदीने[2] शहर'' में उनका शुमार था। पर आप का ख़्याल अगर यह है कि डॉक्टर आफ़ताब राय जौनपूर के उन मुअ़ज़्ज़ीन[3] के साथ अपना वक़्त ख़राब करेंगे तो आप ग़लती पर हैं। हुक्काम से उनकी कभी न बनी। इन्टलेक्चुवल आदमी थे। इन सिविल सर्विस और पुलिस वालों से क्या दिमाग़-सोज़ी[4] करते। जगन्नाथ जैन आइ.सी. एस. जब नया नया हाकिमे ज़िला होकर आया तो उसने कई बार उन को क्लब में बुला भेजा। पर यह हरगिज़ न गए। रईसुद्दीन काज़मी डिस्ट्रिक्ट एण्ड सेशन जज ने दावत की, उस में भी न पहुंचे। और तो और विलायत जाते वक़्त मिस्टर चार्लस मार्टन ने क्वीन विक्टोरिया गॉरमेन्ट इन्टर कॉलेज की प्रिन्सपलशिप पेश की लेकिन खेम के मामा ने उसे भी रद्द कर दिया। यूं तो ख़ैर कांग्रेसी वांग्रेसी होना कोई ख़ास बात नहीं। शहर और क़स्बाजात का हर हिन्दू जो सरकारी मुलाज़िम न था घर पर तिरंगा लगाता था, और हर मुसलमान के अपने दसियों मशग़ूले[5] थे। अहरार पार्टी थी। शिआ कॉनफ्रेन्स थी। डिस्ट्रिक्ट कांग्रेस कमीटी में मुसलमान भरे

1. रईस का बहुवचन 2. अमीर (अगुआ) का बहुवचन 3. मुअ़ज़्ज़ज़ (सभ्य) का बहुवचन 4.माथा पच्ची 5. काम

کرواتے تھے۔ جلسے جلوس اور سرپھٹول بھی ان ہی کی زیرسرپرستی منعقد ہوتے۔ ہندو مسلمانوں کا مشاعرہ تقریباً ایک تھا۔ وہی تیج تہوار، میلے ٹھیلے۔ محرم، رام لیلا۔ پھر اس سے اونچی سطح پر وہی مقدمے بازیاں۔ موکل، گواہ، پیشکار، سمن، عدالتیں، صاحب لوگوں کے لیے ڈالیاں۔

شہر کے باہر ضلع کا ہسپتال تھا۔ لق ودق ہری گھاس کے میدانوں میں بکھری ہوئی اداس پیلے رنگ کی عمارتیں۔ کچے احاطے۔ نیم کے درختوں کی چھاؤں میں، آؤٹ ڈور، مریضوں کے ہجوم۔ گردآلود یکوں کے اڈے۔ سڑک کے کنارے بیٹھے ہوئے دودو آنے میں خط لکھ کر دینے والے بہت بوڑھے اور شکستہ حال منشی، جو دھاگوں والی عینکیں لگائے دھندلی آنکھوں سے راہ گیروں کو دیکھتے۔ پھر گلیاں تھیں جن کے کھٹوں کے فرش پر پانی بہتا تھا۔ سیاہی مائل دیواروں پر کوئلے سے اشتہار لکھے تھے۔ حکیم مارکہ دھاگہ خرید یے۔ پری براںڈ بیڑی پیو۔ ایک پیسہ باپ سے لو۔ چائے جا کر ماں کو دو۔ آ گیا۔ آ گیا۔ آ گیا...... سال رواں کا سنسنی خیز فلم "لہری راجہ آ گیا" جس میں مس مادھوری کام کرتی ہے۔

پھر سایہ دار درختوں کے پرے آم اور مولسری میں چھپی ہوئی حکام ضلع کی بڑی بڑی کوٹھیاں تھیں۔ انگریزی کلب تھا۔ جس میں بے اندازہ خنکی ہوتی۔ چپ چاپ اور سائے کی طرح چلتے ہوئے مؤدب اور شائستہ "بیرے" انگریز اور کالے صاحب لوگوں کے لیے ٹھنڈے پانی کی بوتلیں اور برف کی بالٹیاں لا کر گھاس پر رکھتے، نیلے پردوں کی قناتوں کی پیچھے ٹینس کی گیندیں سبزے پر لڑھکتی رہتیں۔

(2)

اور سول لائنز کی اس دنیا میں اوپر سے آئی کنول کماری جین جگن ناتھ جین۔ آئی۔ سی۔ ایس کی بالوں کٹی بیوی جس نے لکھنؤ کے مشہور انگریزی کالج ازابلا تھوبرن میں پڑھا تھا اور جو گیند بلا کھیلتی تھی، کلب میں بڑی چہل پہل ہوگئی، گنتی کی کل تین تو میمیں ہی تھیں کلب میں۔ کوئین وکٹوریہ گورنمنٹ انٹر کالج کے انگریز پرنسپل کی میم۔ ایک۔ زنانہ ہسپتال کی بڑی ڈاکٹرنی میم مس میک کنزی دو۔ اور اے پی مشن گرلز ہائی اسکول کی بڑی استانی سالفرڈ جو جن چینا میم کہلاتی تھی کہ نوکروں پر چلاتی بہت تھی۔ ان تین کے علاوہ

हुए थे। मुस्लिम लीग का तो ख़ैर उस वक़्त किसी ने नाम भी न सुना था पर बहुत से मुसलमान अगर इन्साफ़ की पूछिए तो कुछ न थे या शायरी करते थे या मजलिसें पढ़ते थे।

तो कहने का मतलब यह कि कोई ऐसी तशवीशनाक बात न थी। पर डॉक्टर आफ़ताब राय की ज़्यादतर लोगों से कभी न पटी अरे साहब यहां तक सुना गया कि हरी पूरा कांग्रेस के मौका पर उन्होंने सब को खरी खरी सुना दी। गोया रावी को याद नहीं कि उन्होंने क्या कहा था।

ज़िला की सुसाइटी जिन अनासिर[1] पर मुश्तमिल थी, उन से डॉक्टर आफ़ताब राय कोसों दूर भागते थे। वस्ते शहर में महाजनों, साहूकारों और ज़मीनदारों की ऊंची हवेलियां थीं। यह लोग सरकारी फ़ण्डों में हज़ारों रुपया चन्दा देते, स्कूल खुलवाते, मुशाएरे और दंगल करवाते थे। जल्से जुलूस और सरफुटव्वल भी उन्हीं की ज़ेरे सरपरस्ती मुनाक़िद होते। हिन्दू-मुसलमानों का मुशाएरा तक़रीबन एक था। वही तीज त्योहार, मेले ठेले। मुहर्रम, राम लीला। फिर उससे ऊंची सतह पर वही मुक़द्मे बाज़ियां। मोवक्किल, गवाह, पेशकार, समन, अदालतें, साहब लोगों के लिए डालियां।

शहर के बाहर ज़िला का अस्पताल था। लक़ोदक़[2] हरी घास के मैदानों में बिखरी हुई उदास पीले रंग की इमारतें। कच्चे इहाते, नीम के दरख़्तों की छांव में, आउट डोर, मरीज़ों के हुजूम। गर्द आलूद यक्कों के अड्डे। सड़क के किनारे बैठे हुए दो दो आने में ख़त लिख कर देने वाले बहुत बूढ़े और शिकस्ताहाल[3] मुन्शी, जो धागों वाली ऐनकें लगाए धुंधली आंखों से राहगीरों को देखते। फिर गलियां थीं जिन के गुम्मों के फ़र्श पर पानी बहता था। सियाही माएल दीवारों पर कोयले से इश्तहार लिखे थे। हकीम मारका धागा ख़रीदिये, परी ब्रांड बीड़ी पीयो, एक पैसा बाप से लो, चाय लाकर मां को दो...... आ गया, आ गया, आ गया ...... साले रवां का संसनीख़ेज़ फ़िल्म "लहरी राजा" आ गया, जिसमें मिस माधुरी काम करती है।

फिर साया दार दरख़्तों के परे आम और मेलसरी में छुपी हुई हुक्कामे ज़िला की बड़ी बड़ी कोठियां थीं, अंग्रेज़ी क्लब था, जिसमें बेअंदाज़ा ख़ुन्की होती चुपचाप और साये की तरह चलते हुये मुअद्दब और शाइस्ता[4] "बैरे"। अंग्रेज़

1. उन्सुर (तत्व) का बहुबचन 2. चटियल मैदान 3. बुरे हाल वाले 4. सभ्य

ڈاکٹرنی میم کی چھوٹی بہن مس اولیومک کنزی تھی۔ جو اپنی بہن سے ملنے نینی تال سے آئی ہوئی تھی اور ضلع کے غیر شادی شدہ حکام کے ساتھ ٹینس کھیلنا اس کا خاص مشغلہ تھا اور اس میں ایسا کچھ اس کا جی لگا تھا کہ اب واپس جانے کا نام نہ لیتی تھی۔ شام ہوتے ہی وہ کلب میں آن موجود ہوتی اور وے مسٹر سکینہ، مسٹر فرحت علی اور مسٹر پانڈے۔ کبھی تو اس کے چاروں طرف کھڑے دانت نکوسے ہنس رہے ہیں۔ اس ایک نے سیانے بھائی لوگوں کو تگنی کا ناچ نچا رکھا تھا۔ باقی ماندہ حضرات بھی کہتے تھے کہ میاں کیا مضائقہ ہے۔ جون پور ایسی ڈل جگہ پر مس مِک کنزی کا دم ہی غنیمت جانو۔ اب غور کرنے کا مقام ہے کہ مس شبیرہ حمایت علی جو دوسری لیڈی ڈاکٹر تھیں ان کا تو نام سن کر ہی جی بیٹھ جا تا تھا۔ مگر وہ بے چاری بڑی اسپورٹنگ آدمی تھیں۔ برابر جی داری سے ٹینس کھیلنے آیا کرتیں۔ لکھنؤ کے کنگ جارجز کی پڑھی ہوئی تھیں۔ لندن جاکر ایک ڈپلوما بھی مار لائی تھیں۔ لیکن کیا مجال جو کبھی بد دماغی دکھلا جاویں۔ لوگ کہتے تھے صاحب بڑی شریف ڈاکٹرنی ہے۔ بالکل گائے سمجھئے۔ گائے جی ہاں۔ اب یہ دوسری بات ہے کہ آپ یہ توقع کریں کہ ہر لیڈی ڈاکٹر افسانوں اور ناولوں کی روایت کے مطابق بالکل حور شمایل مہ وش، پری پیکر ہو۔ اچھی آدمی کا بچہ تھیں بلکہ ایک مرتبہ تو ڈسٹرکٹ جج مسٹر کاظمی کی بیگم صاحب نے مسٹر فرحت علی سے تجویز بھی کی تھی کہ بھیا آزادی کا زمانہ ہے مس شبیرہ ہی سے بیاہ کرلو۔ یہ جو سال کے سال چھٹیوں میں تمھاری اماں تمھیں لڑکیاں دیکھنے کے لیے نینی تال، مسوری بھیجا کرتی ہیں، اس دردسر سے بھی نجات ملے گی اور کیا۔

راوی کہتا ہے کہ فرحت علی نے جو ان دنوں بڑے معرکے کا سپرنٹنڈنٹ پولیس تھا، بیگم کاظمی کے سامنے کان پکڑ کر اٹھک بیٹھک کی تھی۔ اور تھر تھر کانپا تھا۔ اور دست بستہ یوں گویا ہوا تھا کہ آئندہ وہ مس شبیرہ حمایت سے جو گفتگو کرے گا وہ صرف چار جملوں پر مشتمل ہوگی۔ آداب عرض۔ آپ اچھی طرح سے ہیں؟ جی ہاں میں بالکل اچھی طرح ہوں۔ شکریہ آداب عرض۔

مصیبت یہ تھی کہ جہاں کسی شامت کے مارے نے کسی ''غیر منسلک'' خاتونِ محترم سے سوشل گفتگو کے دوران میں ان چار جملوں سے تجاوز کیا تو بس سمجھ لیجئے ایکٹی ونی ہوگئی۔

और काले साहब लोगों के लिये ठंडे पानी की बोतलें और बर्फ़ की बाल्टियां लाकर घास पर रखते, नीले पर्दों की क़नातों के पीछे टेनिस की गेंदें सब्ज़े पर लुढ़कती रहतीं।

(2)

और सिविल लाइंज़ की इस दुनिया में ऊपर से आई कंवल कुमारी जैन, जगन्नाथ जैन, आई. सी. एस की बालों कटी बीवी जिसने लखनऊ के मशहूर अंग्रेज़ी कालेज इज़ाबिला थौर्बन में पढ़ा था, और जो गेंद बल्ला खेलती थी, क्लब में बड़ी चहल पहल हो गई। गिनती की कुल तीन तो मेमें ही थीं क्लब में। क्वीन विक्टोरिया गवर्नमेंट इन्टर कालेज के अंग्रेज़ प्रिंसिपल की मेम, एक ज़नाना हस्पताल की बड़ी डाक्टरनी मेम मिस मिक कंज़ी दो, और ए. पी मिशन गर्लज़ हाई स्कूल की बड़ी उस्तानी साल्फ़र्ड जो चिन चीना मेम कहलाती थीं, के नौकरों पर चिल्लाती बहुत थीं, उन तीन के अलावा डाक्टरनी मेम की छोटी बहन मिस. ओलियोमिक कंज़ी थी जो अपनी बहन से मिलने नैनीताल से आई हुई थी और ज़िला के ग़ैर शादीशुदा हुक्काम से टेनिस खेलना उसका ख़ास मशग़ला था। और उसमें ऐसा कुछ उसका जी लगा था कि अब वापस जाने का नाम न लेती थी, शाम होते ही वह क्लब में आन मौजूद होती, और वह मिस्टर सक्सेना और वह मिस्टर फ़रहत अली और वह मिस्टर पांडे सभी तो उसके चारों तरफ़ खड़े दांत निकोसे हंस रहे हैं। उस एक ने सियाने भाई लोगों को तिगनी का नाच नचा रखा था। बाक़ी मांदा हज़रात भी कहते थे कि मियां क्या मुज़ाइक़ा[1] है, जौनपुर ऐसी डल जगह पर मिस. मिक कंज़ी का दम ही ग़नीमत जानो, अब ग़ौर करने का मक़ाम है कि मिस शब्बीरा हिमायत अली जो दूसरी लेडी डाक्टर थीं उनका तो नाम सुनकर जी बैठ जाता था, मगर वह बेचारी बड़ी स्पोर्टिंग आदमी थीं। बराबर जी दारी से टेनिस खेलने आया करती थीं। लखनऊ के किंग जार्ज की पढ़ी हुई थीं। लन्दन जाकर एक डिप्लोमा भी मार लाई थीं। लेकिन क्या मजाल जो कभी बददिमाग़ी दिखला जावे। लोग कहते थे साहब बड़ी शरीफ़ डाक्टरनी है ...... बिल्कुल गाय समझिये, गाय जी हां। अब यह दूसरी बात है कि आप यह तवक़्क़ो करें के हर लेडी डाक्टर अफ़सानों और नाविलों की रिवायत के मुताबिक़ बिल्कुल हूर-शुमायल[2] महवश[3] परी पैकर हो। अच्छी आदमी का बच्चा थीं बल्कि

1.हरज 2. हूर की तरह 3. चांद जैसी

تو غرض کہ راوی دریا کو یوں کوزے میں بند کرتا ہے کہ کنول کماری کے میاں کا تقرر اس جگہ پر ہوا( انگریز حاکموں کی اصلاح میں صوبے کا ضلع ''اسٹیشن'' کہلاتا تھا۔

اور نئے حاکم، ضلع کے اعزاز میں کنور نرنجن داس رئیس اعظم جون پور نے ( کہ یہ سارے کا سارا ایک نام تھا) اپنے باغ میں بڑی دھوم کی دعوت کی۔ چبوترے پر زرتار شامیانہ تانا گیا۔ رات گئے تک جلسہ رہا بیبیوں کے لیے اندر علیحدہ دعوت تھی مصرانیوں نے کیا کیا کھانے نہ بنائے۔ مسلمان مہمانوں کے لیے باؤلے ڈپٹیوں کے وہاں سے باورچی بلوائے گئے تھے۔ (باؤلے ڈپٹیوں کا ایک خاندان تھا جس میں عرصہ ہوا ایک ڈپٹی صاحب کا دماغ چل گیا تھا اس کے بعد سے وہ پورا خاندان باؤلے ڈپٹیوں کا گھرانا کہلاتا تھا) کہار آواز لگاتے۔ اجی باؤلے ڈپٹیوں کے ہاں سے سواریاں آئی ہیں اتروالو۔ مہریوں سے کہا جاتا ارے باولے ڈپٹیوں کے یہاں نیوتا دیتی آنا ری رام رکھی جھاڑو پیٹی۔

ہیم کرن ایسے تو کہیں آتی جاتی نہ تھیں پر رانی نرنجن داس کی زبردستی پر وہ بھی دعوت میں آگئی تھیں۔ کلکٹر کی بیوی سے ملنے کے لیے عمائدین شہر کی بیویوں نے کیا کیا جوڑے نہ پہنے تھے لیکن جب خود کنول کماری کو دیکھا تو پتہ چلا کہ یہ تو پوری میم ہے۔ غضب خدا کا ہاتھوں میں چوڑیاں تک نہ تھیں۔ ناک کی کیل گئی تو چولہے بھاڑ میں ہلکے نیلے رنگ کی ساڑی گاؤ تکیے سے ذرا ہٹ کر بیٹھی وہ سب سے مسکرا مسکرا کر باتیں کرتی رہی۔

''اے لو بیٹا تم نے سہاگ کی نشانی ہی کو جھاڑو پیٹے فیشن کی بھینٹ کردیا۔'' صدر اعلیٰ کی بیگم نے ناک پر انگلی رکھ کر اس سے کہا:

''اے ہاں سچ تو ہے۔ کیا ڈنڈا ایسے ہاتھ لیے بیٹھی ہو۔ دوبرپار چھائیں پھوئیں دیکھے ہی سے ہول آتا ہے!'' بیگم کاظمی نے بھی صاد کیا۔

کھیم کی تو بہر حال، آج عید تھی۔ اس نے تیز جامنی رنگ کی بناری ساڑی باندھی تھی۔ پاؤں میں رام جھول پہنے تھے۔ سونے کی کردھنی اور دوسرے سارے گہنے پاتے علاحدہ کندن کا چھپکا تو کشوری بھی پہن آئی تھی لیکن کشوری کی اماں (جو محلے میں بڑی بھاوج کے نام سے یاد کی جاتی تھیں) بن بیاہی لڑکیوں کے زیادہ سنگار پٹار کی قطعی قائل نہ تھیں۔ ان کے یہاں تو لڑکیاں بالیاں مانگ تک بالوں میں نہ کاڑھ سکتی تھیں۔ پر اب زمانے کی ہوا کے زیر اثر نئی پود کی لڑکیوں نے سیدھی اور آڑی مانگیں کاڑھنی شروع کردی

एक मर्तबा तो डिस्ट्रिक्ट जज मिस्टर काज़मी की बेगम साहब ने मिस्टर फ़रहत अली से तजवीज़ भी की थी कि भैया आज़ादी का ज़माना है मिस शब्बीरा ही से ब्याह कर लो यह जो साल के साल छुट्टियों में तुम्हारी अम्मां तुम्हें लड़कियां देखने के लिये नैनीताल, मसूरी भेजा करती हैं, इस दर्दे सर से भी निजात मिलेगी और क्या।

रावी कहता है कि फ़रहत अली ने जो इन दिनों बड़े मारके का सुप्रिटेन्डेंट पुलिस था, बेगम काज़मी के सामने कान पकड़ कर उठ्ठक बैठक की थी और थर थर कांपा था और दस्त बस्ता यूं गोया हुआ था कि आइंदा वह मिस शब्बीरा हिमायत से जो गुफ़्तगू करेगा वह सिर्फ़ चार जुमलों पर मुशतमिल होगी ...... आदाब अर्ज़, आप अच्छी तरह से हैं ? जी हां मैं बिल्कुल अच्छी तरह हूं, शुक्रिया। आदाब अर्ज़।

मुसीबत यह थी कि जहां किसी शामत के मारे ने किसी "ग़ैर-मुंसलिक[1]" ख़ातून मुहतरम से सोशल गुफ़्तगू के दौरान में उन चारों जुमलों से तजावुज़[2] किया तो बस समझ लीजिय एक्टीवीटी हो गई।

तो ग़र्ज़ कि रावी दरया को यूं कूज़े में बन्द करता है कि कंवल कुमारी के मियां का तक़र्रुर उस जगह पर हुआ। (अंग्रेज़ हाकिमों की इसलाह में सूबे का ज़िला "स्टेशन" कहलाता है।)

और एक नये हाकिम ज़िला के एजाज़ में कुंवर निरंजनदास रईसे आज़म जौनपुर ने (कि यह सारे का सारा एक नाम था) अपने बाग़ में बड़ी धूम की दावत की। चबूतरे पर ज़रतार शामियाना ताना गया। रात गये तक जलसा रहा बीबियों के लिए अन्दर अलहदा दावत थी। मिसरानियों ने क्या क्या खाने न बनाये। मुसलमान मेहमानों के लिए बावले डिपटियों के वहां से बावरची बुलवाये गये थे। बावले डिपटियों का एक ख़ानदान था। जिस में अरसा हुआ एक डिप्टी साहब का दिमाग़ चल गया था। उसके बाद से वह पूरा ख़ानदान बावले डिप्टियो का घराना कहलाता था।) कहार अवाज़ लगाते। अबी बावले डिप्टियों के हां से सवारियां आई हैं उतर वालो। महरियों से कहा जाता, अरे बावले डिप्टियों के हां नयोता देती आना री राम रखी झाडू पीटी।

हेम किरण ऐसे तो कहीं आती जाती न थी पर रानी निरंजन दास की

---

1. जिस से कोई सम्बंध न हो 2. उल्लंघन

تھیں۔ کھیم دور سے بیٹھی کنول کماری کو دیکھتی رہی۔ کتنی سندر ہے اور پھر ایم۔ اے پاس لڑکی کھیم اور کشوری کی نظروں میں بالکل دیوی دیوتا کا درجہ رکھتی تھی۔

دالان کے گملوں کی اوٹ میں کھیم اور کشوری بیٹھی تھیں اور منٹ منٹ پر ہنسی کے مارے لوٹ پوٹ ہوئی جاتی تھیں۔ اب ایک بات ہو تو بتلائی جائے۔ دسیوں تھیں۔ مثلاً موٹی مصرانی کی چال ہی دیکھ لو۔ اور اوپر سے کنور نرنجن داس صاحب خانہ کی اسٹیٹ کے منیجر صاحب لالہ گنیش مہاشے بار بار ڈیوڑھی میں آن کر للکارتے "اجی پردہ کرلو کہار اندر آرہے ہیں۔" تو ان کے حلق میں سے ایسی آواز نکلتی جیسے ہارمونیم کے پردوں کو برساتی ہوا مار گئی ہو۔

اب کے سے جب ماما لکھنؤ سے گھر آئے تو کھیم نے دعوت کی ساری داستان ان کے گوش گذار کردی۔ کنول کماری ایسی۔ اور کنول کمار ویسی۔ ماما چپکے بیٹھے سنتے رہے۔

(3)

کھیم جب رات کا کھانا کھاکر سونے چلی گئی اور سارے گھر میں خاموشی چھا گئی تو ڈاکٹر آفتاب رائے چھت کی منڈیر پر آ کھڑے ہوگئے۔ باغ اب سنسان پڑے تھے۔ گرمیوں کا موسم اب نکلا جارہا تھا اور گلابی جاڑے شروع ہوگئے تھے۔ پروائی ہوا آہستہ آہستہ بہہ رہی تھی۔ نیچے ٹھکراین والی بگیا والی گلی کے برابر مسلمانوں کا محلہ شروع ہوتا تھا اس کے بعد بازار تھا۔ جس میں مدھم گیس اور لالٹین کی روشنیاں جھلملا رہی تھیں پھر پولیس لائنز کے میدان تھے۔ اس کے بعد کچہری اور سول لائنز۔

سول لائنز میں حاکم ضلع کی کوٹھی تھی جس میں یونین جیک جھٹ پٹے کی نیم تاریکی میں بڑے سکون سے لہرا رہا تھا۔ سارے میں تھکی ہوئی خاموشی چھائی تھی۔ سامنے سلطان حسین شرقی کے زمانے کے اونچے پھاٹک اور مسجدوں کے بلند مینار رات کے آسمان کے نیچے پانچ سو سال سے اسی طرح ساکت اور صامت کھڑے تھے۔ زندگی میں بے کلی تھی۔ اداسی اور ذلت تھی اور شدید غلامی کا احساس تھا۔

عمر بھر آفتاب رائے نے یوں ہی سوچا تھا کہ اب وہ اور کچھ نہ کریں گے۔ لیکن دنیا

ज़बरदस्ती पर वह भी दावत में आ गई थीं। कलक्टर की बीवी से मिलने के लिए अमायदीने शहर की बीवियों ने क्या क्या जोड़े न पहने थे लेकिन जब खुद कंवल कुमारी को देखा तो पता चला कि यह तो पूरी मेम है। ग़ज़ब खुदा का हाथों में चूड़ियों तक न थीं। नाक की कील गई तो चूल्हे भाड़ में हलके नीले रंग की साड़ी गाव तकिये से ज़रा हट कर बैठी वह सब से मुस्कुरा मुस्कुरा कर बातें करती रही।

"ऐ लो बेटा तुमने सुहाग की निशानी ही को झाड़ू पीटे फ़ैशन की भेंट कर दिया" सदरे आला की बेगम ने नाक पर उंगली रख कर उससे कहा।

"ऐ हां सच तो है, क्या डंडा ऐसे हाथ लिये बैठी हो, दोपरपार छाएं फ़ूएं देखे ही से हौल आता है!" बेगम काज़मी ने भी साद किया।

खेम की तो बहर हाल, आज ईद थी। उसने तेज़ जामनी रंग की बनारसी साड़ी बांधी थी। पांव में राम झूल पहने थे। सोने की करधनी और दूसरे सारे गहने पाते अलाहदा कुंदन का छपका तो— किश्वरी भी पहन आई थी। लेकिन किश्वरी की अम्मा (जो महले में बड़ी भावज के नाम याद की जाती थीं) बिन ब्याही लड़कियों के ज़्यादा सिंगार पटार की क़तई क़ायल न थीं। उन के यहां तो लड़कियां बालियां मांग तक बालों में न काढ़ सकती थीं। पर अब ज़माने की हवा के ज़ेरे असर नई पौद की लड़कियों ने सीधी और आड़ी मांगें काढ़नी शुरु कर दी थीं। खेम दूर से बैठी कवंल कुमारी को देखती रही— कितनी सुन्दर है और फिर एम-ए पास लड़की खेम और किश्वरी की नज़रों में बिल्कुल देवी देवता का दरजा रखती थी।

दालान के गमलों की ओट में खेम और किश्वरी बैठी थीं और मिनट मिनट पर हंसी के मारे लोट पोट हुई जाती थीं। अब एक बात हो तो बतलाई जाये, दसियों थीं, मसलन मोटी मिस रानी की चाल ही देख लो, और ऊपर से कुवंर निरंजन दास साहबे ख़ाना की स्टेट के मैनेजर साहब लाला गणेश महाशै बारबार ड्योढ़ी में आन कर ललकारते "अजी पर्दा कर लो, कहार अंदर आ रहे है"। तो उनके हलक़ में से ऐसी आवाज़ निकलती जैसे हारमुनियम के पर्दों को बरसाती हवा मार गई हो।

अब के से जब मामा लखनऊ से घर आए तो खेम ने दावत की सारी दास्तान उनके गोशगुज़ार कर दी। कंवल कुमारी ऐसी। और कंवल कुमारी वैसी।

موجود تھی۔ وہ کام بھی کرتے، کھانا بھی کھاتے، سال میں چار دفعہ جون پور آکر جی جی سے دماغ سوزی بھی کرتے۔ زندگی کے بھاری پن کے باوجود گاڑی تھی کہ چلی جارہی تھی۔

کنول کماری اس منظر کے پرے، مولسری کے جھنڈے کے دوسری طرف یونین جیک کے سائے میں براجتی تھی۔ بہت سے لوگ ہیں کہ جو راستہ سوچا اختیار کرلیا آرام سے اس پر چلتے چلے گئے۔ یہاں کسی رائے کا تعین ہی نہ ہو پاتا تھا۔ ایک کے بعد ایک سب ادھر ادھر نکل گئے تھے۔ آفتاب رائے وہیں کے وہیں تھے۔

کنول کماری؟ لاحول ولاقوۃ

جب وہ یونیورسٹی سے ڈاکٹریٹ کے لیے ولایت جارہے تھے تو کنول نے ان سے کہا تھا۔ ''آفتاب بہادر، تم کو اپنے اوپر بڑا مان ہے پر وہ مان ایک روز ٹوٹ جائے گا۔ جب میں بھی کہیں چلی جاؤں گی۔''

''تم کہاں چلی جاؤ گی؟''

''افوہ — لڑکیاں کہاں چلی جاتی ہیں۔؟''

''گویا تمہارا مطلب ہے کہ تم بیاہ کرلوگی۔''

''میں خود تھوڑا ہی بیاہ کرتی پھروں گی۔ ارے عقلمند داس۔ میرا بیاہ کردیا جائے گا۔'' اس نے جھنجھلا کر جواب دیا تھا۔

''ارے جاؤ'' آفتاب رائے خوب ہنسے تھے۔ ''میں اس جھانسے میں آنے والا نہیں ہوں۔ تم لڑکیوں کی پسند بھی کیا شے ہے۔ تم جیسی موڈرن لڑکیاں آخر میں پسند اسی کو کرتی ہیں جو ان کے سماجی اور معاشی معیار پر پورا اترتا ہے۔ باقی سب بکواس ہے۔ پسند اضافی چیز ہے تمہارے لیے۔''

''ہاں۔ بالکل اضافی چیز ہے۔ آفتاب بہادر۔'' وہ غصے کے مارے بالکل خاموش ہوگئی تھی۔

وہ چاند باغ میں تھی۔ آپ شاہ باغ میں بڑی دھوم دھام سے براجتے تھے، یونین کی پریذیڈنٹی کرتے تھے۔ تقریریں بگھارتے تھے۔ ایک منٹ نچلے نہ بیٹھتے تاکہ کنول نوٹس نہ بھی لیتی ہو تو لے۔ وہ اے۔ پی۔ سین روڈ پر رہتی تھی اور سائیکل پر روز چاند باغ آیا کرتی

मामा चुपके बैठे सुनते रहे।

(3)

खेम जब रात का खाना खाकर सोने चली गई और सारे घर में ख़ामोशी छा गई तो डाक्टर आफ़ताब राय छत की मुंडेर पर आ खड़े हो गये। बाग़ अब सुनसान पड़े थे। गर्मियों का मौसम अब निकलता जा रहा था और गुलाबी जाड़े शुरू हो गये थे। पुरवाई हवा आहिस्ता आहिस्ता बह रही थी। नीचे ठुकरायन वाली बगिया वाली गली के बराबर मुसलमानों का मुहल्ला शुरू होता था उसके बाद बाज़ार था जिस में मद्धम गैस और लालटेन की रौशनियां झिलमिला रही थीं फिर पुलिस लाइंज़ के मैदान थे, उसके बाद कचहरी और सिविल लाइंज़।

सिविल लाइंज़ में हाकिमे ज़िले की कोठी थी जिसमें यूनियन जैक झटपटे की नीम[1] तारीकी में बड़े सुकून से लहरा रहा था। सारे में थकी हुई ख़ामोशी छाई थी। सामने सुलतान हुसैन शर्क़ी के ज़माने के ऊंचे फाटक और मस्जिदों के बुलंद मीनार रात के आसमान के नीचे पांच सौ साल से इसी तरह साकित[2] और सामित[3] खड़े थे। ज़िन्दगी में बेकली थी। उदासी और ज़िल्लत थी और शदीद गुलामी का एहसास था।

उमर भर आफ़ताब राय ने यूं ही सोचा था कि अब वह और कुछ न करेंगे। लेकिन दुनिया मौजूद थी। वह काम भी करते खाना भी खाते। साल में चार दफ़ा जौनपुर आकर जी जी से दिमाग़सोज़ी भी करते। ज़िन्दगी के भारी पन के बावजूद गाड़ी थी कि चली जा रही थी।

कंवल कुमारी इस मंज़र के परे, मोलसरी के झुंड के दूसरी तरफ़ यूनियन जैक के साये में बिराजती थी। बहुत से लोग हैं कि जो रास्ता सोचा इख़्तियार कर लिया। आराम से उस पर चलते चले गये। यहां किसी राय का तअय्युन ही न हो पाता था, एक के बाद एक सब इधर उधर निकल गये थे, आफ़ताब राय वहीं के वहीं थे।

कंवल कुमारी— ? ला हौल विला क़ुवत।

जब वह यूनिवर्सिटी से डाक्ट्रेट के लिये विलायत जा रहे थे तो कंवल ने उनसे कहा था "आफ़ताब बहादुर, तुमको अपने ऊपर बड़ा मान है पर वह मान एक रोज़ टूट जायेगा। जब मैं भी कहीं चली जाऊंगी"।

1. अर्ध 2. मौन 3. बिना हिले डुले

تھی۔ لکھنؤ کی بڑی نمائش ہوئی تو وہ بھی اپنے کنبے کے ساتھ میوزک کانفرنس میں گئی۔ وہاں یونیورسٹی والوں نے سہگل کو اپنے محاصرے میں لے رکھا تھا۔ جس گانے کی یونی ورسٹی اور چاند باغ کا مجمع فرمائش کرتا، وہی سہگل کو بار بار گانا پڑتا۔ بھائی آفتاب بھی شور مچانے میں پیش پیش تھے لیکن اگلی صف میں کنول کو بیٹھا دیکھ کر فوراً سٹ پٹا کر چپ ہو گئے اور سنجیدگی سے دوستوں سے بولے کہ یار چھوڑو کیا ہلڑ مچا رکھا ہے۔ اس پر عزت نے عسکری بلگرامی سے کہا ( آج ان دونوں پیارے دوستوں کو مرے بھی اتنا عرصہ ہو گیا ہے، منڈیر پر کھڑے ہوئے آفتاب رائے کو خیال آیا)

''استاد یہ اپنا آفتاب جو ہے یہ اس لونڈیا پر اچھا امپریشن ڈالنے کی فکر میں غلطاں و پیچاں ہے۔ اب خداوند تعالی ہی اس پر رحم کرے۔''

''بی اے کے بعد تم کیا کرو گی؟'' ایک روز آفتاب رائے نے کنول سے سوال کیا۔

''مجھے کچھ پتہ نہیں۔'' کنول نے کہا تھا۔ اس میں گویا یہ اشارہ تھا کہ مجھے تو کچھ پتہ نہیں تم ہی کوئی پروگرام بناؤ۔

لیکن کچھ عرصے بعد وہ سیدھے سیدھے ولایت نکل گئے۔ کیونکہ غالباً ان کی زندگی ان کے لیے ان کے گھر والوں کیلیے، کنول کے وجود سے کہیں زیادہ اہم تھی۔ پھر ان کی آئیڈیالوجی تھی (یار کیا بکواس لگا رکھی ہے عزت نے ڈپٹ کر کہا تھا)

پر ایک روز لندن میں، جب وہ سینٹ ہاؤس کی لائبریری سے گھر کی طرف جا رہے تھے تو راہ میں انھیں مہی پال نظر آیا۔ جس نے دور سے آواز لگائی۔

''چائے پیتے چلو تو ایک واقعہ فاجعہ گوش گزار کر دوں۔ کنول کماری کا جگن ناتھ جین سے بیاہ ہو گیا وہی جو سن پینٹس کے بیچ کا ہے۔''

لڑکیوں کی عجیب بے ہودہ قوم ہے۔ اس روز آفتاب رائے اس نتیجے پر پہنچے۔ ''ان کو سمجھنا ہمارے تمہارے بس کا روگ نہیں۔ میاں جو بڑی انٹلکچوئیل کی ساس بنی پھرتی تھی ہو گئی ہو گی۔ اب گلیڈ گلیڈ — جگن ناتھ جین مائی فٹ — کون تھا یہ الو میں نے کبھی دیکھا ہے؟ —'' مہی پال کے کمرے میں پہنچ کر آتش دان سلگاتے ہوئے انہوں نے سوال کیا۔

مہی پال رائے زادہ کھڑکی میں جھکا باہر سڑک کو دیکھ رہا تھا۔ جہاں ٹھیلے والے کئی

"तुम कहां चली जाओगी ?"

"ओफ़्फ़ोह — लड़कियां कहां चली जाती हैं — ?"

"गोया तुम्हारा मतलब है कि तुम ब्याह कर लोगी"।

"मैं खुद थोड़ा ही ब्याह करती फिरूंगी, अरे अक्लमंद दास मेरा ब्याह कर दिया जायेगा" उसने झुंझलाकर जवाब दिया था।

"अरे जाओ— " आफ़ताब राय खूब हंसे थे— "मैं इस झांसे में आने वाला नहीं हूं। तुम लड़कियों की पसंद भी क्या शै है, तुम जैसी मोर्डन लड़कियां आख़िर में पसंद उसी को करती है जो उनके समाजी और मुआशी[1] मेयार पर पूरा उतरता है। बाक़ी सब बकवास है। पसंद इज़ाफ़ी[2] चीज़ है तुम्हारे लिये।

"हां— बिलकुल इज़ाफ़ी चीज़ है आफ़ताब बहादुर— " वह गुस्से के मारे बिलकुल ख़ामोश हो गई थी।

वह चांद बाग़ में थी। आप शाह बाग़ में बड़ी धूम धाम से बिराजते थे, यूनियन की प्रीज़ेडेंटी करते थे। तक़रीरें बघारते थे। एक मिनट निचले न बैठते ताकि कंवल नोटिस न भी लेती हो तो ले। वह ए-पी सेन रोड पर रहती थी और साईकिल पर रोज़ चांद बाग़ आया करती थी। लखनऊ की बड़ी नुमाइश हुई तो वह भी अपने कुंबे के साथ म्यूज़िक कांफ्रेंस में गई। वहां युनिवर्सिटी वालों ने सहगल को अपने मुहासरे में ले रखा था, जिस गाने की यूनिवर्सिटी और चांद बाग़ का मजमा फ़रमाइश करता, वही सहगल को बार बार गाना पड़ता। भाई आफ़ताब भी शोर मचाने में पेश पेश लेकिन अगली सफ़ कंवल को बैठा देखकर फ़ौरन सिटपिटा कर चुप हो गये और संजीदगी से दोस्तों से बोले कि यार छोड़ो क्या हुल्लड़ मचा रखा है, इस पर इज़्ज़त ने अस्करी बिलगरामी से कहा (आज इन दोनों प्यारे दोस्तों को मरे भी इतना अर्सा हो गया है, मुंडेर पर खड़े हुये आफ़ताब राय को ख़्याल आया )

"उस्ताद यह अपना आफ़ताब जो है यह उस लौंडिया पर अच्छा इम्प्रेशन डालने की फ़िक्र में ग़लतां व पेचां है। अब खुदावन्द ताला ही इस पर रहम करे"।

"बी. ए. के बाद तुम क्या करोगी ?" एक रोज़ आफ़ताब राय ने कंवल से सवाल किया।

"मुझे कुछ पता नहीं—" कंवल ने कहा था। उसमें गोया यह इशारा था कि

1. आर्थिक 2. अतिरिक्त

دن گلا پھاڑ کر چلاتے رہنے کے بعد اب اپنے اپنے ترکاریوں کے ٹھیلے گھسیٹتے ہوئے سر جھکائے آہستہ آہستہ چل رہے تھے۔ شام کا دھندلکا سارے میں بکھر گیا تھا۔زندگی بہت اداس ہے اس نے خیال کیا تھا۔اس نے آفتاب رائے سے کہا تھا ''میں نے اسے پٹنے میں دیکھا تھا۔کالا سا آدمی ہے عینک لگاتا ہے کچھ کچھ لومڑی سے ملتی جلتی اس کی شکل ہے۔''

''بے وقوف بھی ہے۔؟'' آفتاب رائے نے پوچھا تھا۔

''خاصا بے وقوف ہے'' مہی پال رائے زادہ نے جواب دیا تھا۔

''پھر کنول اس کے ساتھ کیسے خوش رہ سکے گی؟'' آفتاب رائے نے مہی پال سے مطالبہ کیا۔

''میاں آفتاب بہادر......'' مہی پال نے مڑکر ان کو مخاطب کیا۔''یہ جتنی لڑکیاں ہیں۔ جو افلاطون زماں بنی پھرتی ہیں۔ یہ بیوقوفوں کے ساتھ ہی خوش رہتی ہیں۔ آیا عقل میں تمھاری؟''

''کیا بکواس ہے؟'' آفتاب رائے نے بڑی آزردگی سے کہا۔

اب مہی پال رائے زادہ کو صریحاً غصہ آگیا۔ اس نے جھنجھلا کر کہا تھا۔ تو میاں تم کو روکا کس نے تھا۔ اس سے بیاہ کرنے کو۔ جواب مجھے بور کر رہے ہو۔ کیا وہ تم سے خود آکر کہتی کہ میاں آفتاب بہادر، میں تم سے بیاہ کرنا چاہتی ہوں۔ ایں؟اور فرض کرو اگر وہ خود سے ہی انکار کر دیتی تو کیا قیامت آجاتی، میاں لڑکی تھی یا ہوّا۔ کیا مارتی وہ تم کو جھاڑو لے کر۔ کیا کرتی؟ تم نے لیکن کہہ کے ہی نہیں دیکھا۔ خیر چلو۔ خیریت گذر گئی۔ اچھا ہی ہوا۔ کہاں کا جھگڑا مول لیتے بے کار میں۔ کیوں کہ میرا مقولہ ہے(اپنے انگلی اٹھا کر عالمانہ انداز میں کہا ) کہ شادی کے ایک سال بعد سب شادیاں ایک سی ہوجاتی ہیں۔تم کو جگن ناتھ جین کا شکر گزار ہونا چاہیے کہ اس نے تم کو ایک بارِعظیم سے سبکدوش کیا۔ بلکہ وہ تمھارے حق میں بالکل دافع بلّیات ثابت ہوا۔''

''بے ہودہ ہیں آپ انتہا سے زیادہ۔'' آفتاب رائے نے جھنجھلا کر کہا تھا۔لکھنؤ لوٹ کر ایک روز آفتاب رائے اتفاقاً اے۔ پی۔ سین روڈ پر سے گزرے۔ سامنے کنول کے باپ کی سرخ رنگ کی بڑی سی کوٹھی تھی جس کی برساتی پر کاسنی پھولوں کی بیل پھیلی تھی۔ جہاں ایک زمانے میں کتنا ادھم مچتا تھا۔کنول سارے بہن بھائیوں نے مل کر اپنا آر

मुझे तो कुछ पता नहीं तुम ही कोई प्रोग्राम बनाओ।

लेकिन कुछ अर्से[1] बाद वह सीधे सीधे विलायत निकल गए क्योंकि ग़ालेबन उनकी ज़िन्दगी उन के लिए, उनके घर वालों के लिए, कंवल के वजूद से कहीं ज़्यादा अहम थी। फिर उनकी आइडियालोजी थी (यार क्या बकवास लगा रखी है। इज़्ज़त ने डपट कर कहा था।)

पर एक रोज़ लंदन में, जब वह सिनेट हाउस की लाइब्रेरी से घर की तरफ़ जा रहे थे तो राह में उन्हें मही पाल नज़र आया जिसने दूर से आवाज़ लगाई—

"चाय पीते चलो तो एक वाक़या फ़ाजेआ गोश गुज़ार करूं। कंवल कुमारी का जगन्नाथ जैन से ब्याह हो गया वही जो सन पैन्तीस के बीच का है—"

लड़कियों की अजीब बेहूदा कौम है। उस रोज़ आफ़ताब राय इस नतीजे पर पहुंचे। "उनको समझना हमारे तुम्हारे बस का रोग नहीं। मियां जो बड़ी इन्टलेक्चुएल की सास बनी फिरती थी हो गई होगी अब ग्लेड ग्लेड—। जगन्नाथ जैन माई फुट— कौन था यह उल्लू। मैंने कभी देखा है—?" मही पाल के कमरे में पहुंचकर आतिश दान सुलगाते हुए उन्होंने सवाल किया।

मही पाल रायज़ादा खिड़की में झुका बाहर सड़क को देख रहा था। जहां ठेले वाले कई दिन गला फाड़ कर चिल्लाते रहने के बाद अब अपने अपने तरकारियों के ठेले घसीटते हुए सर झुकाए आहिस्ता आहिस्ता चल रहे थे। शाम का धुंधलका सारे में बिखर गया था। ज़िन्दगी बहुत उदास है उसने ख़्याल किया था। हां उसने आफ़ताब राय से कहा थां "मैंने उसे पटने में देखा था। काला सा आदमी है। ऐनक लगाता है। कुछ कुछ लोमड़ी से मिलती जुलती उसकी शकल है—"

"बेवक़ूफ़ भी है?" आफ़ताब राय ने पूछा था।

"खासा बेवक़ूफ़ है—" महीपाल रायज़ादा ने जवाब दिया था।

"—फिर कंवल उस के साथ कैसे खुश रह सकेगी?" आफ़ताब राय ने महीपाल से मुतालबा किया।

"मियां आफ़ताब बहादुर……" महीपाल ने मुड़कर उनको मुख़ातिब किया। "यह जितनी लड़कियां हैं जो अफ़लातूने ज़माना बनी फिरती हैं। यह बेवकूफ़ों के साथ ही खुश रहती हैं आया अक़ल में तुम्हारी?"

1. मुद्दत

کیسٹرا بنا رکھا تھا۔ کوئی بانسری بجاتا۔ کوئی جل ترنگ۔ کنول طبلہ بجاتی۔ ایک بھائی وائلن کا استاد تھا۔ سب مل کر جے جے ونتی شروع کر دیتے۔ مورے مندر اب لوں نہیں آئے۔ کیسی چوک بھئی مو سے آلی۔ پھر ارچنا بنرجی آجاتی اور کوئل ایسی آواز میں گاتی۔ آلی پو ہوری جھورنا نکر نکر یو ہو ئے ہو۔ اتوار کو دن بھر ہیڈ منٹن ہوتا۔ ہر سے تو آفتاب رائے ان لوگوں کے یہاں موجود رہتے تھے۔ اور جب ایک روز خود ہی چپکے سے ولایت کھسک لیے تو ان لوگوں کا کیا قصور۔ وہ لڑکی کو بنک کے سیف ڈپازٹ میں تو ان کے خیال سے رکھنے سے رہے اور جگن ناتھ ایسا رشتہ تو بھائی قسمت والوں ہی کو ملتا ہے۔

پھر ایک روز امین آباد میں انھوں نے دیکھا۔ وہ کار سے اتر کر اپنی سسرال والوں کے ساتھ پارک کے مندر کی طرف جا رہی تھی۔ اور سرخ ساڑی میں ملبوس تھی اور آلتا اس کے پیروں میں (آلی ری سائیں کے مندر دیا بار آؤں کر آؤں سولہ شرنگار۔ وہ گرمیوں کی شام تھی۔ امین آباد جگمگا رہا تھا۔ ہوا میں موتیا اور خس کی مہک تھی اور مندر کا گھنٹہ یکسانیت سے بجے جا رہا تھا۔)

اب آفتاب رائے یونی ورسٹی میں تاریخ کی چیئر سنبھالے ہوئے تھے ساتھیوں کی محفل میں خوب اودھم مچاتے ٹینس کھیلتے اور صوفی ازم کی تاریخ پر ایک مقالہ لکھ رہے تھے۔ میں وہ نہیں ہوں جو میں ہوں۔ میں وہ ہوں جو میں نہیں ہوں۔ ہر چیز اور باقی ساری چیزیں ہیں۔ بھگوان کرشن جب ارجن سے کہتے ہیں۔ او، پرنس ارجن ......و......''ارے جا......'' عسکری ڈانٹ بتاتا اگر تم اس چکر میں ہو کہ تم بھی پروفیسر ڈی۔ پی مکر جی کی طرح گرو بن کے بیٹھ جاؤ گے تو تم غلطی پر ہو ڈاکٹر آفتاب رائے تمھارا تو ہم مارتے مارتے حلیہ ٹھیک کر دیں گے۔'' مہی پال اضافہ کرتا)

جون پور آکر وہ کھیم کو دیکھتے کہ تندہی سے کپالو کھا رہی ہے۔ کتھک سیکھ رہی ہے جل بھرنے چلی ری گوئیاں آں آں گاتی پھر رہی ہے۔ یہ بھی کنول کماری کی قوم سے ہے۔

''اری او باؤلی...... بتا تو کیا کرنے والی ہے'' وہ سوال کرتے......

''پتہ نہیں ماما'' وہ معصومیت سے جواب دیتی۔

پتہ نہیں کی بچی...... وہ دل میں کہتے۔

"क्या बकवास है?" आफ़ताब राय ने बड़ी आज़ुर्दगी से कहा।"

अब महीपाल रायज़ादा को सरीहन[1] गुस्सा आ गया। उस ने झुंझला कर कहा था "तो मिंया तुम को रोका किसने था। उस से ब्याह कर ने को। जो अब मुझे बोर कर रहो हो। क्या वह तुम से खुद आकर कहती कि मियां आफ़ताब बहादुर, मैं तुम से ब्याह करना चाहती हूं। ऐं? और फ़र्ज़ करो अगर वह खुद से ही इन्कार कर देती तो क्या क़यामत आ जाती। मियां लड़की थी, या हव्वा। क्या मारती वह तुम को झाड़ू लेकर—क्या करती—तुम ने लेकिन कह के ही नहीं देखा। ख़ैर चलो—ख़ैरियत गुज़र गई। अच्छा ही हुआ। कहां का झगड़ा मोल लेते बेकार में। क्यो कि मेरा मक़ूला[2] है (उस ने उँगली उठा कर आलिमाना अन्दाज़ में कहा) कि शादी के एक साल बाद सब शादियां एक सी हो जाती हैं-तुम को जगन्नाथ जैन का शुक्रगुज़ार होना चाहिए कि उस ने तुम को एक बारे अज़ीम से सुबुकदोश किया। बल्कि वह तुम्हारे हक़ में बिल्कुल दाफ़े-बल्लियात[3] साबित हुआ"।

"बेहूदा हैं आप इन्तेहा से ज़्यादा— "आफ़ताब राय ने झुंझला कर कहा था।

लखनऊ लौट कर एक रोज़ आफ़ताब राय इत्तेफ़ाक़न ए-पी- सेन रोड पर से गुज़रे। सामने कंवल के बाप की सुर्ख़ रंग की बड़ी सी कोठी थी। जिस की बरसाती पर कासनी फूलों की बेल फैली थी। यहां एक ज़माने में कितना ऊधम मचता था। कंवल सारे बहन भाइयों ने मिल कर अपना आरकेस्ट्रा बना रखा था। कोई बांसुरी बजाता। कोई जलतरंग। कंवल तबला बजाती। एक भाई वायलन का उस्ताद था। सब मिलकर जय-जय वंती शुरू कर देते। मोरे मंदिर अब लूं नहीं आए - कैसी चूक भई मोसे आली - फिर अर्चना बनर्जी आ जाती और कोयल ऐसी आवाज़ में गाती- आई पी होरी झोरना मुकर मुकर बौ जौ ए हो, इतवार को दिन भर बैडमिंटन होता। हर समय तो आफ़ताब राय उन लोगों के यहां मौजूद रहते थे, और जब एक रोज़ खुद ही चुपके से विलायत खिसक लिये तो उन लोगों का क्या क़ुसूर, वह लड़की को बैंक के सेफ़ डिपाज़िट में तो उनके ख़्याल से रखने से रहे और जगन्नाथ ऐसा रिश्ता तो भाई क़िस्मत वालों ही को मिलता है।

1. स्पष्ट 2. बात 3. बलाओं को भगाने वाला

چھت کی منڈیر پر ٹہلتے ٹہلتے آفتاب رائے نیم کی ڈالیوں کے نیچے آگئے۔ سامنے بہت دور، سول لائنز کے درختوں میں چھپی ہوئی حاکم ضلع کی کوٹھی میں گیس کی روشنیاں جھلملا رہی تھیں۔ پروائی ہوا بہے جا رہی تھی۔ یہ چاندرات تھی اور مسلمانوں کے محلوں کی طرف محرم کے نقاروں کی آوازیں بلند ہونا شروع ہوگئی تھیں۔

محرم آگیا...... آفتاب رائے کو خیال آیا...... شاید اب کے سے پھر سر پھٹول ہو۔ بہت دنوں سے نہیں ہوئی تھی۔ انہوں نے سوچا۔

ویسے انگریز کی پالیسی، یہ تھی کہ جن ضلعوں میں مسلمانوں کی اکثریت تھی وہاں ہندو افسروں کو تعینات کیا جاتا تھا اور جہاں ہندو زیادہ ہوتے تھے، وہاں مسلمان حاکموں کو بھیجا جاتا تھا۔ تاکہ توازن قائم رہے۔ یہ دوسری بات تھی کہ صوبے کی چھ کروڑ آبادی کا صرف ۱۳ فی صدی حصہ مسلمان تھے لیکن اتنی شدید اقلیت میں ہونے کے باوجود تہذیبی اور سماجی طور پر مسلمان ہی سارے صوبے پر چھائے ہوئے تھے۔ جون پور، لکھنؤ، آگرہ، علی گڑھ، بریلی، مرادآباد، شاہ جہاں پور وغیرہ جیسے ضلعوں میں تو مسلمانوں کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی اور باقی کے سارے خطوں میں بھی ان کا بول بالا تھا۔ صوبے کی تہذیب سے مراد وہ کلچر تھا جس پر مسلمان کا رنگ غالب تھا۔ گلی گلی، محلّے محلّے، گاؤں گاؤں، سیکڑوں ہزاروں مسجدیں اور امام باڑے تھے۔ مکتب، مدرسے، درگاہیں، قلعے، حویلیاں چپے چپے سے مسلمانوں کی آٹھ سو سال پرانی روایات وابستہ تھیں۔

ہندو مسلمانوں میں سماجی سطح پر کوئی فرق نہ تھا۔ خصوصاً دیہاتوں اور قصبہ جات میں عورتیں زیادہ تر ساڑیاں اور ڈھیلے پاجامے پہنتیں۔ اودھ کے بہت سے پرانے خاندانوں کی بیگمات اب تک لہنگے بھی پہنتیں۔ بن بیاہی لڑکیاں ہندو اور مسلمان دونوں ساری کے بجائے کھڑے پائچوں کا پائجامہ پہنتیں۔ ہندوؤں کے یہاں اسے "اجار" کہا جاتا۔ مشغلوں کی تقسیم بڑی دل چسپ تھی۔ پولیس کا عملہ اسی فیصدی مسلمان تھا۔ محکمہ تعلیم میں ان کی اتنی ہی کمی تھی۔ تجارت تو خیر کبھی مسلمان بھائی نے ڈھنگ سے کرنے نہ دی تھی۔ چند پیشے مگر خاص مسلمانوں کے تھے جن کے دم سے صوبے کی مشہور صنعتیں قائم تھیں۔ لیکن خدا کے فضل وکرم سے کچھ ایسا مضبوط نظام تھا کہ سارا منافع تو بازار تک پہنچاتے

फिर एक रोज़ अमीनाबाद में उन्होंने देखा, वह कार से उतर कर अपनी ससुराल वालों के साथ पार्क के मंदिर की तरफ़ जा रही थी और सुर्ख़ साड़ी में मलबूस थी और आल्ता उस के पैरों में (आली री साईं के मंदिर दीया बार आऊं, कर आऊं सोलह सिंगार। वह गर्मियों की शाम थी। अमीनाबाद जगमगा रहा था, हवा में मोतिया और खस की महक थी और मंदिर का घंटा यकसानियत[1] से बजे जा रहा था।)

अब आफ़ताब राय यूनिवर्सिटी में तारीख़ की चेयर संभाले हुये थे। साथियों की महफ़िल में खूब ऊधम मचाते टेनिस खेलते और सूफ़ी इज़्म की तारीख़ पर एक मक़ाला लिख रहे थे, मैं वह नहीं हूं जो मैं हूं। मैं वह हूं जो मैं नहीं हूं। हर चीज़ और बाक़ी सारी चीज़ें हैं। भगवान कृष्ण जब अर्जुन से कहते हैं - ओ प्रिंस अर्जुन - "अरे जा-" अस्करी डांट बताता अगर तुम इस चक्कर में हो कि तुम भी प्रोफ़ेसर डी. पी. मुकर्जी की तरह गुरू बन के बैठ जाओ तो तुम ग़लती पर हो डाक्टर आफ़ताब राय। तुम्हारा तो हम मारते मारते हुलिया ठीक कर देंगे" महिपाल इज़ाफ़ा[2] करता

जौनपुर आकर वह खेम को देखते कि तन दही से कचालू खा रही है। कत्थक सीख रही है। जल भरने चली री गवईयां आं आं गाती फिर रही है। यह भी कंवल कुमारी की क़ौम से है।

"अरी ओ बावली- बता तू क्या करने वाली है—" वह सवाल करते।

"पता नहीं मामा-" वह मासूमियत से जवाब देती।

पता नहीं की बच्ची— वह दिल में कहते।

छत की मुंडेर पर टहलते टहलते आफ़ताब राय नीम की डालियों के नीचे आ गये। सामने बहुत दूर, सिविल लाईंज़ के दरख़्तों में छुपी हुई हाकिमे ज़िला की कोठी में गैस की रौशनियां झिलमिला रही थीं। पुरवाई हवा बहे जा रही थी। यह चांद रात थी और मुसलमानों के मुहल्लों की तरफ़ मुहर्रम के नक़्क़ारों की आवाज़ें बुलंद होना शुरू हो गई थीं।

मुहर्रम आ गया- आफ़ताब राय को ख़्याल आया— शायद अब के से फिर सर फुटव्वल हो। बहुत दिनों से नहीं हुई थी। उन्होंने सोचा।

वैसे अंग्रेज़ की पालीसी यह थी कि जिन ज़िलों में मुसलमानों की अकसरियत थी वहां हिंदू अफ़सरों को तैनात किया जाता था और जहां हिंदू ज़्यादा

1. एक जैसा 2. बढ़ोत्तरी

پہنچاتے مڈل میں ہی مارا جاتا تھا۔ اور جو بھائی کے پاس بچتا تھا، اس میں قرضے چکانے تھے۔ بیٹا کا جہیز بنانا تھا اور ہزاروں قضیے تھے آپ جانیے۔

زبان اور محاورے ایک ہی تھے۔ مسلمان بچے برسات کی دعا مانگنے کے لیے منہ نیلا نیلا کیے گلی گلی ٹین بجاتے پھرتے اور چلاتے ............ برسو رام دھڑاکے سے۔ بڑھیا مرگئی فاقے سے، گڑیوں کی بارات نکلتی تو وظیفہ کیا جاتا............ ہاتھی گھوڑا پالکی ............ جے کنہیا لال کی۔ مسلمان پردہ دار عورتیں جنھوں نے ساری عمر کسی ہندو سے بات نہ کی تھی۔ رات کو جب ڈھولک لے کر بیٹھتیں تو لہک لہک الاپتیں۔ پھر گگری موری ڈھرکائی شام ............ کرشن کنہیا کے اس تصور سے ان لوگوں کے اسلام پر کوئی حرف نہ آتا تھا۔ یہ گیت اور کجریاں اور خیال، یہ محاورے، یہ زبان، ان سب کی بڑی پیاری اور دلآویز مشترکہ میراث تھی۔ یہ معاشرہ جس کا دائرہ مرزا پور اور جون پور سے لے کر لکھنؤ اور دلّی تک پھیلا ہوا تھا، ایک مکمل اور واضح تصویر تھا۔ جس میں آٹھ سو سال کے تہذیبی ارتقا نے بڑے گمبھیر اور بڑے خوبصورت رنگ بھرے تھے۔

ڈاکٹر آفتاب رائے نے (کہ ان کا نام ہی اس مشترکہ تمدن کی لطافت کا ایک مظہر تھا) ایک بار سوچا تھا کہ وہ کبھی ایک کتاب لکھیں گے کہ کس طرح پندرہویں صدی میں بھگتی تحریک کے ذریعے ............ لیکن ذہن ہی کو مکمل سکون کہاں میسر تھا۔ پہلے یہ کنول کماری کود پڑی۔ پھر انکی معاشی مجبوریاں آڑے آئیں اور ان کو ولایت سے لوٹ کر بنارس میں لکچررشپ سنبھالنی پڑی۔ جہاں دن رات ہندی اور ہندوستانی کے گن گائے جاتے ہیں ............ یہ میں تم سے کہتا ہوں ............ کہ شدھ ہندی اور گئور کھشا اور رام راجیہ یہ سب سے بڑا خطرہ ہے اس خطرے سے بچو۔ انھوں نے ایک دفعہ ایک کانفرنس کے پنڈال میں چلا کر کہا تھا۔

آفتاب رائے کے ساتھی مذاق میں انھیں جون پور کا قاضی کہا کرتے تھے۔ ''یہ جو کتاب تم لکھنے والے ہو اس کا نام رکھنا ............ جون پور کا قاضی، عرف میں شہر کے اندیشے سے دبلا کیوں ہوا؟............''

رات کی ہوا میں خنکی بڑھ چکی تھی۔ نیم کے پتے بڑے پر اسرار طریقے سے سائیں

होते थे, वहां मुसलमान हाकिमों को भेजा जाता था ताकि तवाज़ुन क़ायम रहे। यह दूसरी बात थी कि सूबे की छः करोड़ आबादी का सिर्फ़ 12 फ़ीसदी हिस्सा मुसलमान थे लेकिन इतनी शदीद[1] अक़ल्लियत[2] में होने के बावजूद तहज़ीबी और समाजी तौर पर मुसलमान ही सारे सूबे पर छाए हुए थे। जौनपुर, लखनऊ, आगरा, अलीगढ़, बरेली, मुरादाबाद, शाहजहांपुर वग़ैरह जैसे ज़िलों में तो मुसलमानों की धाक बैठी हुई थी और बाक़ी के सारे ख़ित्तों में भी उनका बोल बाला था। सूबे की तहज़ीब से मुराद वह कल्चर था जिस पर मुसलमानों का रंग ग़ालिब था। गली गली, मुहल्ले, मुहल्ले, गांव गांव, सैंकड़ों हज़ारों मस्जिदें और इमाम बाड़े थे। मकतब, मदरसे, दरगाहें, क़िले, हवेलियां चप्पे चप्पे से मुसलमानों की आठ सौ साल पुरानी रिवायात वाबस्ता[3] थीं।

हिंदु मुसलमानों में समाजी सतह पर कोई फ़र्क़ न था। ख़ुसूसन देहातों और क़स्बाजात में, औरतें ज़्यादातर साड़ियाँ और ढीले पाजामे पहनतीं। अवध के बहुत से पुराने ख़ानदानों की बेगमात अब तक लहंगे भी पहनतीं। बिन ब्याही लड़कियां हिंदू और मुसलमान दोनों साड़ी के बजाये खड़े पाइंचों का पायजामा पहनतीं। हिंदुओं के यहां उसे ''उजार'' कहा जाता। मशग़लों की तक़्सीम बड़ी दिलचस्प थी। पुलिस का अमला अस्सी फ़ीसदी मुसलमान था। महकमा तालीम में उनकी इतनी ही कमी थी, तिजारत तो ख़ैर कभी मुसलमान भाई ने ढंग से करने न दी थी, चंद पेशे मगर ख़ास मुसलमानों के थे जिनके दम से सूबे की मशहूर सनअतें[4] क़ायम थीं। लेकिन ख़ुदा के फ़ज़लोकरम से कुछ ऐसा मज़बूत निज़ाम था कि सारा मुनाफ़ा तो बाज़ार तक पहुंचाते पहुंचाते मिडिल में ही मारे जाता था और जो भाई के पास बचता था, उसमें क़र्ज़े चुकाने थे। बिटिया का जहेज़ बनाना था और हज़ारों क़िस्से थे आप जानिये।

ज़बान और मुहावरे एक ही थे। मुसलमान बच्चे बरसात की दुआ मांगने के लिये मुंह नीला पीला किये गली गली टीन बजाते फिरते और चिल्लाते— बरसो राम धड़ाके से— बुढ़िया मर गई फ़ाक़े से। गुड़ियों की बारात निकलती तो वज़ीफ़ा किया जाता— हाथी घोड़ा पालकी—जय कन्हैया लाल की—मुसलमान पर्दादार औरतें जिन्होंने सारी उम्र किसी हिंदू से बात न की थी। रात को जब ढोलक लेकर बैठतीं तो लहक लहक अलापतीं। फिर गगरी मोरी ढरकाई शाम—

---

1. बहुत 2. अल्पसंख्यक 3. जुड़ी 4. व्यापार

سائیں کر رہے تھے۔ ہاں زندگی میں بے پایاں اداسی تھی۔

محلے کے مکانوں میں روشنیاں جھلملا رہی تھیں۔ نیچے بڑی بھاوج کے مکان کے بڑے آنگن میں مجلس کے لیے جو گیس کا ہنڈہ نصب کیا گیا تھا، اس کی روشنی رات کے ویرانے میں بڑی لرزہ خیز معلوم ہوتی تھی۔ جیسے مہوے کے جنگل میں اگیا بیتال اور مسان چپکے چپکے روتے ہوں

مجلسوں کے گریہ و بکا کی مدھم آوازیں پروائی کے جھونکوں میں رل مل کر وقفے وقفے کے بعد یک لخت بلند ہو جاتی تھیں نکڑ پر کنور نرنجن داس کے ہاں محرم کی سبیل کے پاس رکھی ہوئی نوبت یکسانیت سے بجے جا رہی تھی۔

## (4)

"عاشور کی شب لیلیٰ ارے سرہانے شمع رکھ" ...... بوا مدن نے تکیہ پر کرم خوردہ کتاب رکھ کر پڑھنا شروع کیا۔

"......ارے تکتی رہیں چہرہ علی اکبر کا ......" بگن نے باریک تیز آواز میں ساتھ دینا شروع کیا۔

"اے لو دونوں کی دونوں سٹھیا گئی ہیں ...... اے بیوی چاند رات کو نویں تاریخ کے مرثیے نکال کر بیٹھ گئیں ......!"

بڑی بھاوج نے باورچی خانے میں سے پکارا۔

"توبہ۔ توبہ ...... کمبخت ایسی سارشتی پڑی ہے کہ اب تو کچھ بھی یاد نہیں رہتا۔ اے لو میں تو عینک لانا ہی بھول گئی۔ اب مجھے کچھ سجھائی تھوڑی دے رہا تھا ...... میں نے تو اٹکل سے پڑھنا شروع کر دیا ...... اے بہن ...... اے نیازی بیگم ...... زری اپنی عینک تو دینا ......" بوا مدن نے طویل سانس بھر کے کہا۔

نیازی بیگم نے اپنی عینک اُتار کے دی جو بوا مدن نے ناک کی پھنگ پر رکھ کر پھر سے بیاض کی ورق گردانی شروع کی۔

कृष्ण कन्हैया के इस तसव्वुर से उन लोगों के इस्लाम पर कोई हर्फ़ न आता था। यह गीत और कजरियां और ख़्याल, यह मुहावरे, यह ज़बान, इन सब की बड़ी प्यारी और दिलआवेज़ मुश्तरका मीरास(1) थी। यह मुआशरा(2) जिस का दायरा मिर्ज़ापुर और जौनपुर से लेकर लखनऊ और दिल्ली तक फैला हुआ था, एक मुकम्मल और वाज़ेह(3) तस्वीर था। जिसमें आठ सौ साल के तहज़ीबी इरतक़ा(4) ने बड़े गंभीर और बड़े खूबसूरत रंग भरे थे।

डाक्टर आफ़ताब राय ने (कि उनका नाम ही इस मुश्तरका तमद्दुन की लताफ़त का एक मज़हर था) एक बार सोचा था कि वह कभी एक किताब लिखेंगे कि किस तरह पंद्रहवीं सदी में भक्ति तहरीक के ज़रिये—लेकिन ज़ेहन ही को मुकम्मल सुकून कहां मयस्सर(5) था। पहले यह कंवल कुमारी कूद पड़ी। फिर उन की मआशी मजबूरियां आड़े आईं और उन को विलायत से लौट कर बनारस में लैकचररशिप सम्भालनी पड़ी। जहां दिन रात हिन्दी और हिन्दुस्तानी के गुन गाए जाते—यह मैं तुम से कहता हूं— कि शुद्ध हिन्दी और गौ रक्षा और राम राज्य यह सब से बड़ा ख़तरा है। इस ख़तरे से बचो। उन्होंने एक दफ़ा एक कांफ्रेंस के पन्डाल में चिल्ला कर कहा था-

आफ़ताब राय के साथी मज़ाक में उन्हें जौनपुर का क़ाज़ी कहा करते थे। "यह जो किताब तुम जो लिखने वाले हो उस का नाम रखना— जौनपुर का क़ाज़ी, उर्फ़ मैं शहर के अन्देशे से दुबला क्यों हुआ- ?"

रात की हवा में ख़ुन्की बढ़ चुकी थी। नीम के पत्ते बड़े पुर-अस्रार(6) तरीक़े से सायं सायं कर रहे थे। हां ज़िन्दगी में बे पायां उदासी थी। मुहल्ले के मकानों में रौशनियां झिलमिला रही थीं। नीचे बड़ी भावज के मकान के बड़े आंगन में मजलिस के लिए जो गैस का हन्डा नसब किया गया था,उस की रौशनी रात के वीराने में बड़ी लरज़ा ख़ेज़ मालूम होती थी। जैसे महवे के जंगल में आज़ भुताल और मसान चुपके चुपके रोते हों ।

मजलिसों के गिरया-ओ-बुका की मद्धम आवाजें पुरवाई के झोंकों में रिल मिल कर वक़्फ़े(7)वक़्फ़े कि बाद यक-लख़्त(8) बुलन्द हो जाती थी नुक्कड़ पर कुंवर निरंजनदास के हां मोहर्रम की सबील के पास रखी हुई नौबत यकसानियत

1. बपौती 2. समाज 3. स्पष्ट 4. विकाश 5. प्राप्त 6. रहस्यमय
7. थोड़ी थोड़ी देर बाद 8. अचानक

